


میرے شیخ کامل کے مبارک نام "الیاس" کے اعداد
کی نسبت سے 102 مختصر سوال جواب کا مجموعہ




**فقہی مسائل گروپ** (فیس بک)

کے سوالات اور انکے جوابات پر مشتمل

# 102

# مختصر سوال جواب

از

## مولانا محمد ایوب عطاری مدنی

نظر ثانی

ابو احمد مفتی محمد انس رضا قادری دامت برکاتهم العالیه




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## اللہ تعالیٰ کو عاشق کہنا

**سوال:** اللہ تعالیٰ کو عاشق کہنا کیسا؟

User Id : **Ghulam Mujtaba**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

اللہ تعالیٰ کے لیے لفظ عاشق استعمال کرنا، ناجائز ہے۔

اعلیٰ حضرت، اِمامِ اَہلسنّت، امام اَحمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: (اللہ پاک کو عاشق کہنا ) ناجائز ہے۔۔۔ معنیٔ عشق اللہ عَزَّوَجَلَّ کے حق میں مُحالِ قطعی (یعنی قطعاً ناممکن) ہے اور ایسا لفظ بے وُرودِ ثبوتِ شرعی (یعنی شرعی ثبوت کے بغیر) حضرت عزّت (یعنی اللہ ربُّ العزّت عَزَّوَجَلَّ) کی شان میں بولنا ممنوعِ قطعی۔ (فتاوی رضویہ ج 21 ص 116)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

22 ربیع الآخر 1443ھ/28 نومبر 2021ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## حضرت خضر علیہ السلام کا نام یاد رکھنے کی فضیلت

**سوال:** کیا حضرت خضر علیہ السلام کا نام ان کے والد کے نام کے ساتھ اور ان کی کنیت کے ساتھ یاد رکھا جائے تو اس مسلمان کا خاتمہ ایمان پر ہوتا ہے؟

User ID:Abdul Kadir Shaikh

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حضرتِ خضر عَلَیْہِ السَّلام کی کنیت ابو العباس اور نام "بلیا" اور ان کے والد کا نام "مَلْکان" ہے۔ "بلیا" سریانی زبان کا لفظ ہے، عربی زبان میں اس کا ترجمہ "احمد" ہے اور "خضر" آپ کا لقب ہے۔ پورا نام یہ ہوا "ابو العباس بَلْیا بن ملکان"۔ تفسیر صاوی شریف میں ہے: بعض عارفین نے فرمایا ہے کہ جو مسلمان ان کا اور ان کے والد کا نام اور ان کی کنیت یاد رکھے گا، اِنْ شَآءَ اللہ اُس کا خاتمہ ایمان پر ہوگا۔ (صاوی، پ ۱۵، الکہف، تحت الآیۃ: ۶۵، ۴/۱۲۰۷)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

17 رجب شریف 1443ھ/19 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## معراج کا انکار کرنا کیسا؟

**سوال:** معراج کا انکار کرنے کا کیا حکم ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

1۔مکہ مکرمہ سے حضور پُرنور صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کا بیت المقدس تک شب کے چھوٹے حصہ میں تشریف لے جانا نصِ قرآنی سے ثابت ہے۔ **اس کا انکار کرنے والا دائرۂ اسلام سے خارج ہو جاتا ہے۔**

2۔آسمانوں کی سیر اور مَنَازِلِ قُرب میں پہنچنا احادیثِ صحیحہ معتمدہ مشہورہ سے ثابِت ہے جو حدِّ تَوَاتُر کے قریب پہنچ گئی ہیں، **اس کا انکار کرنے والا گمراہ ہے۔**

3۔عُرُوج یا اعراج یعنی سرکارِ نامدار صَلَّی اللہُ تَعَالٰی عَلَیْہِ وَاٰلِہٖ وَسَلَّم کے سر کی آنکھوں سے دیدارِ الٰہی کرنے اور عرش سے اُوپر جانے کا انکار کرنے والا **خاطی یعنی خطاکار ہے۔**

(خزائن العرفان، پ ۱۵، سورۃ بنی اسرائیل، تحت الآیہ: ۱، ص ۵۲۵ و کفریہ کلمات کے بارے میں سوال جواب، ص ۲۲۷)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

24 رجب شریف 1443ھ / 26 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تجدید ایمان کا طریقہ

**سوال:** تجدید ایمان کیسے کریں؟

**User ID:Mehar Hanan**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس سے اسلام سے خارج کرنے والی بات یا کام کا صُدُور ہوا ہے اُس خاص بات یا کام سے توبہ کر کے کلمہ پڑھ لے۔ مثلاً داڑھی کی توہین کرنے والا اِس طرح توبہ کرے: ”یا اللہ! میں نے جو داڑھی کی توہین کی ہے اسلام سے خارج کرنے والی اس بات سے توبہ کرتا ہوں“ اب کلمہ پڑھ لے۔

یاد رہے کہ صِرف شُکُوک و شُبہات اور وَساوِس سے دائرہ اسلام سے خارج نہیں ہو جاتا، ہاں کسی نے واقعی ایسے الفاظ بکے مگر اسے یاد نہیں کہ اس نے کیا کیا الفاظ کہے ہیں تو وہ اس طرح توبہ کرے: ”مجھ سے جو بھی اسلام سے خارج کرنے والے الفاظ یا افعال سرزد ہو گئے ہیں میں اُن سے توبہ کرتا ہوں۔“ اب کلمہ پڑھ لے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

16 شعبان شریف 1443ھ/20مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## احتلام یاد مگر کپڑوں پر نشان نہیں

**سوال:** مفتی صاحب احتلام ہونا یاد ہے لیکن صبح کپڑوں پر کوئی نشان نہیں تو کیا حکم ہوگا؟

User ID:**Abid Ali**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

اگر اِحتِلام یاد ہے مگر اس کا کوئی اثر کپڑے وغیرہ پر نہیں غُسل واجب نہیں۔

(الفتاوى الهندية"، كتاب الطهارة، الباب الثاني في الغسل، الفصل الثالث، ج ۱، ص ۱۵)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 ربیع الآخر 1443ھ/21 نومبر 2021ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## احتلام یاد نہ ہو مگر کپڑوں پر منی ہو تو کیا حکم ہے؟

**سوال:** اگر احتلام یاد نہیں مگر منی کپڑوں پر ہے تو کیا غسل فرض ہو گا؟ اگر غسل کر لیا پھر منی کا چھوٹا قطرہ اترا تو دوبارہ غسل فرض ہو گا؟

User ID:Muhammad Ghulam Mustafa Farooqi

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر احتلام یاد نہ ہو لیکن کپڑوں پر منی لگی ہوئی ہو تو غسل فرض ہو گا۔ اگر مَنی کچھ نکلی اور پیشاب کرنے یا سونے یا چالیس قدم چلنے سے پہلے نہا لیا، اب بقیہ مَنی خارِج ہوئی تو غُسل کرے، اور اگر چالیس قدم چلنے یا پیشاب کرنے یا سونے کے بعد غُسل کیا پھر مَنی بلا شَہوت نکلی تو غُسل ضروری نہیں۔

(ماخوذ من ردالمحتار و بہار شریعت)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نابالغ کا قرآن مجید کو چھونا

**سوال:** کیانابالغ بچہ بغیر وضو کے قرآن پاک کو چھو سکتا ہے؟

**User Id : Gul Muhammad**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

جی ہاں نابالغ بچہ وضو کیے بغیر بھی قرآن پاک کو چھو سکتا ہے کیونکہ نابالغ کا وضو کسی بھی وضو توڑنے والی چیز سے نہیں ٹوٹتا۔ فتاویٰ رضویہ شریف میں ہے: ”نابالغ نہ کبھی بے وُضو ہو نہ جُنُب (یعنی بے غُسلا)۔ انہیں (یعنی نابالغان کو) وُضو و غسل کا حکم عادت ڈالنے اور آداب سکھانے کے لیے ہے ورنہ کسی حَدَث (یعنی وضو توڑنے والے عمل) سے ان کا وُضو نہیں جاتا۔“

(فتاوی رضویہ مخرجہ، جلد4، ص633)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

19 ربیع الآخر 1443ھ/25نومبر 2021ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## غسل کے ساتھ ہی وضو بھی ہو جاتا ہے

**سوال:** غسل فرض ہو اور سنت کے مطابق غسل کر لیا جائے تو اب وضو کیے بغیر نماز پڑھ سکتے ہیں یا وضو کرنا پڑے گا؟

User Id : **Anwar Khan**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

غسل کے مسنون طریقے میں شروع میں باقاعدہ وضو کرنا شامل ہے، لہٰذا اگر کسی نے مسنون انداز میں غسل کیا اور غسل کے بعد وضو توڑنے والی کوئی چیز نہ پائی گئی تو اب الگ سے وضو کرنے کی حاجت نہیں، اسی طرح نماز ادا کر سکتے ہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20 ربیع الآخر 1443ھ/26نومبر 2021ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فرض غسل میں ناخنوں میں میل رہ جائے تو حکم؟

**سوال:** فرض غسل کرنے کے بعد ناخنوں میں تھوڑی میل لگی رہ گئی ہو تو اس حالت میں پڑھی گئی نماز ہو جائے گی یا نہیں؟

User ID:FS Mughal

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر ناخنوں میں میل ہو، تو غسل کے لیے میل کو نکالنا ضروری نہیں، اس کے اوپر سے پانی بہہ جائے، تب بھی غسل ہو جائے گا۔لہذا جب غسل ہو جائے گا تو نماز بھی ہو جائے گی۔ امام اہلسنت امام احمد رضا خان علیہ الرحمۃ فتاویٰ رضویہ میں جن اعضاء کو وضو میں دھونا ضروری ہے، ان کو بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ "دسوں ناخنوں کے اندر جو جگہ خالی ہے، ہاں میل کا ڈر نہیں۔"

(فتاوی رضویہ، ج1، حصہ ب، ص602،598، رضا فاؤنڈیشن، لاهور)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## مستعمل پانی کیا ہے اور اسکا حکم؟

**سوال:** پانی مستعمل کیسے ہوتا ہے اور اس کا حکم کیا ہے؟

**User ID:Hafiz Abdur Rehman**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

جو پانی وضو یا غسل کرنے میں بدن سے گرا، یا بے وضو شخص کا ہاتھ یا انگلی یا پورا یا ناخن یا بدن کا کوئی ٹکڑا جو وضو میں دھویا جاتا ہو بقصد یا بلا قصد دہ در دہ (دس ہاتھ لمبائی دس ہاتھ چوڑائی یا 225 مربع فٹ) سے کم پانی میں بے دھوئے ہوئے پڑ گیا، یا جس شخص پر نہانا فرض ہے اس کے جسم کا کوئی بے دھلا ہوا حصہ پانی سے چھو گیا تو وہ پانی مستعمل ہو گیا۔ اس کا حکم یہ ہے کہ یہ پاک ہے، اس سے کپڑے برتن وغیرہ دھو سکتے ہیں، نجاست حقیقی دور کر سکتے ہیں لیکن اس سے نجاست حکمیہ دور نہیں کی جا سکتی یعنی اس سے وضو اور غسل نہیں کر سکتے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

22 رمضان شریف 1443ھ/24 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## برش کر کے پڑھی جانیوالی نماز کا اجر

**سوال:** کیا برش کر کے پڑھی جانیوالی نماز کا اتنا ہی اجر ہے جتنا مسواک کر کے پڑھی جانیوالی نماز کا؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مسواک پیارے آقا صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم کی بہت پیاری سنت ہے، اسکے فضائل مسواک استعمال کرنے سے ہی حاصل ہوں گے۔ برش کرنے سے منہ کی بدبو تو دور ہو جائے گی لیکن سنت ادا نہیں ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

25 رجب شریف 1443ھ/27 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حالت جنابت میں حیض کا آغاز

**سوال:** حالت جنابت میں اگر حیض آجائے تو غسل کا کیا حکم ہو گا؟

User ID:Nafees Ahmed

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق و الصواب

حالت جنابت میں اگر حیض آجائے تو اب فوراً غسلِ جنابت کرنا ضروری نہیں، جب ایامِ حیض ختم ہوں گے تب غسل کر لے۔

بہار شریعت میں ہے: "عورت جنب ہوئی اور ابھی غُسل نہیں کیا تھا کہ حَیض شروع ہو گیا تو چاہے اب نہالے یا بعد حَیض ختم ہونے کے۔"

(بہار شریعت، جلد1، حصہ2، صفحہ325، مکتبۃ المدینہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

25رجب شریف1443ھ/27فروری2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جنابت کی حالت میں بال صاف کرنا

**سوال:** جنابت کی حالت میں زیر ناف اور بغلوں کے بال صاف کر سکتے ہیں؟

**User ID:Muhammad Irfan**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جنابت کی حالت میں (یعنی غسل فرض ہونے کی صورت میں) زیر ناف اور بغلوں کے بال صاف کرنا مکروہ ہے۔

بہار شریعت میں ہے: ”جنابت کی حالت میں نہ کہیں کے بال مونڈیں نہ ہی ناخن تراشیں کہ ایسا کرنا مکروہ ہے۔“ (بہار شریعت، حصہ ۱۶، ص ۱۹۷)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 شعبان شریف 1443ھ/20 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## حائضہ کا پانی میں خشک ہاتھ ڈالنا

**سوال:** کیا حائضہ عورت پانی میں خشک ہاتھ ڈال دے تو پانی مستعمل ہو جائے گا؟

**User ID:Ali Bhai Null**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

حیض یا نِفاس والی کا جب تک حیض یا نِفاس باقی ہے، ٹھہرے پانی میں بے دُھلا ہاتھ یا بدن کا کوئی حصّہ ڈالے گی تو پانی مستَعمَل نہیں ہو گا۔ ہاں اگر یہ بھی ثواب کی نیّت سے ڈالے گی تو مستَعمَل ہو جائے گا۔ یونہی حائضہ حیض سے یا نفاس والی نفاس سے پاک تو ہو چکی ہو مگر ابھی غسل نہ کیا ہو تو اس کے جسم کا کوئی عضو یا حصّہ دھونے سے قبل اگر دَہ دَر دَہ 10(×)10 سے کم پانی میں پڑا تو وہ پانی مستعمل (یعنی استعمال شدہ) ہو جائے گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20 شعبان شریف 1443ھ/24 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تیتر، بٹیر، چکور کی بیٹ کا حکم

**سوال:** تیتر، بٹیر اور چکور کی بیٹ پاک ہے یا ناپاک؟

User Id :Just Fine

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تیتر، بٹیر اور چکور کی بیٹ پاک ہے کیونکہ یہ اونچا اڑنے والے حلال پرندے ہیں اور جو حلال پرندے اُونچے اُڑتے ہیں، ان کی بیٹ پاک ہے۔

چنانچہ بہار شریعت میں ہے: جو پرند حلال اُونچے اُڑتے ہیں جیسے کبوتر، مینا، مرغابی، قاز، ان کی بیٹ پاک ہے۔ (دُرِّمُختار، رَدُّالمُحتار ج ۱، ص ۵۷۴، بہار شریعت حصہ ۲ ص ۱۱۳)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

14 ذوالقعدہ 1443ھ/14 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

بِسمِ اللہ الرَّحمنِ الرَّحِیم




فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عَشا اور عِشا میں فرق

**سوال:** لفظ عِشاء اور عَشاء میں کیا فرق ہے؟

User ID: محمد محسن شہزاد

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

**عِشا** عین کے کسرہ کے ساتھ نمازِ عشا کو کہتے ہیں جبکہ **عَشا** عین کے فتحہ کے ساتھ رات کے کھانے کو کہتے ہیں۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

15 ربیع الآخر 1443ھ/21نومبر 2021ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عشا کے فرض پڑھ کر سونا اور بقیہ نماز اٹھ کر پڑھنا کیسا

**سوال:** عشاء کے فرض پڑھ کر سو جائیں اور بقیہ نماز صبح اٹھ کر تہجد کے وقت پڑھ لے تو کوئی حرج تو نہیں؟

User Id : **Hafiz Ijaz Tarki**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر یقین ہو کہ صبح تہجد میں اٹھ جائیں گے تو عشا کے فرض اور سنتیں پڑھ کر سو جائیں، تہجد میں اٹھ کر پہلے تہجد ادا کریں پھر وتر پڑھیں تو یہ افضل ہے۔

فتاوی رضویہ شریف میں ہے: تہجد پڑھنے والا جسے اپنے اُٹھنے پر اطمینان ہو اسے افضل یہ ہے کہ وتر بعد تہجد پڑھے پھر وتر کے بعد نفل نہ پڑھے جتنے نوافل پڑھنا ہوں وتر سے پہلے پڑھ لے کہ وہ سب قیام اللیل میں داخل ہوں گے اور اگر سونے کے بعد ہیں تو تہجد میں داخل ہوں گے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

17 ربیع الآخر 1443ھ/23نومبر 2021ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






## ہر رکعت میں ایک ہی سورت پڑھنا

**سوال:** کیا نماز میں سورۃ فاتحہ کے بعد ہر رکعت میں ایک ہی سورۃ پڑھی جا سکتی ہے؟

**User Id : Kamran Ali Attari**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

فرضوں میں بلا عذر ایسا کرنا مکروہِ تنزیہی ہے۔ ہاں اگر کوئی عذر ہو مثلاً کوئی اور سورت یاد ہی نہیں آرہی تو کراہت نہیں، اسی طرح نوافل میں بھی کراہت نہیں۔

مفتی محمد امجد علی اعظمی علیہ الرحمہ لکھتے ہیں: "دونوں رکعتوں میں ایک ہی سورت کی تکرار مکروہ تنزیہی ہے، جب کہ کوئی مجبوری نہ ہو اور مجبوری ہو تو بالکل کراہت نہیں۔۔۔نوافل کی دونوں رکعتوں میں ایک ہی سورت کو مکرر پڑھنا یا ایک رکعت میں اسی سورت کو بار بار پڑھنا، بلا کراہت جائز ہے۔ (بہارِ شریعت، جلد1، صفحہ548، مکتبۃ المدینہ)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

19 ربیع الآخر 1443ھ/25 نومبر 2021ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## امامت کی اجرت کا حکم

**سوال:** حضرت امامت کی اجرت لینے کا کیا حکم ہے؟ دلیل کے ساتھ وضاحت فرمادیں؟

User Id : **Kausar Rabbani Barkati**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

امامت پر اجرت لینا جائز ہے۔

اعلیٰ حضرت، اِمامِ اَہلسنّت، امام اَحمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: قرآن عظیم کی تعلیم، دیگر دینی علوم، اذان اور امامت پر اجرت لینا جائز ہے جیسا کہ متاخرین ائمہ نے موجودہ زمانہ میں شعائرِ دین وایمان کی حفاظت کے پیشِ نظر فتویٰ دیا ہے۔

(فتاوٰی رضویہ (مُخَرَّجہ) جلد 19 صَفْحہ 494)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

22 ربیع الآخر 1443ھ/28 نومبر 2021ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## مسبوق کا امام کے سجدہ سہو میں ملنا

**سوال:** مسبوق امام کے ساتھ سجدہ سہو میں شامل ہونے کے لیے سلام پھیرے گا یا صرف سجدے کرے گا؟

User Id : Muhammad Muneeb Noori

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

مسبوق یعنی وہ شخص جو دوسری تیسری یا چوتھی رکعت میں امام کے ساتھ شامل ہوا، امام کے سجدہ سہو میں شامل ہونے کے لیے سلام نہیں پھیرے گا بلکہ صرف سجدے کرے گا۔

اگر اس نے یہ سمجھتے ہوئے سلام پھیر دیا کہ مجھے بھی سلام پھیرنا چاہیے تو اس کی نماز ٹوٹ جائے گی

اگر بھولے سے سلام پھیرا اور امام سے پہلے یا بالکل امام کے ساتھ ساتھ پھیرا تو نماز ہو جائے گی۔

اگر بھولے سے سلام پھیر دیا اور امام کے سلام پھیرنے کے کچھ دیر بعد پھیرا تو امام کے ساتھ بھی سجدہ سہو کرے اور جب اپنی بقیہ رکعتیں پڑھے اس کے آخر میں بھی کرے

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

22 جمادی الاخریٰ 1443ھ/26 جنوری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کیا مسبوق سجدہ سہو میں ملے گا؟

**سوال:** امام صاحب سے دوسری رکعت میں سہو ہوا تو جو مقتدی تیسری رکعت میں شامل ہوا وہ بھی امام کے ساتھ سجدہ سہو کرے گا؟

User Id :Hafiz Sameer Ajiz Attari

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جی ہاں مقتدی بھی امام کے ساتھ سجدہ سہو کرے گا اگرچہ اس کے شامل ہونے سے پہلے امام کو سہو ہوا ہو۔ فتاویٰ شامی میں ہے: المسبوق یسجد مع امامه مطلقا سواء کان السھو قبل الاقتداء او بعدہ یعنی مسبوق امام کے ساتھ ہر حال میں سجدہ سہو کرے گا خواہ امام سے سہو اس کے شامل ہونے سے پہلے ہوا یا بعد میں۔ (الدر المختار ورد المحتار جلد2 صفحہ82)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

01رجب شریف1443ھ/03فروری2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عورتوں پر جمعہ وعیدین کا حکم

**سوال:** کیا عورتوں پر جمعہ کی نماز فرض ہے اور عیدین کی نماز واجب ہے؟ بعض عورتیں پنج وقتہ نماز نہیں پڑھتیں لیکن جمعہ کی نماز پڑھتی ہیں۔

User Id :Muzaffar Husain

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

عورتوں پر جمعہ واجب نہیں بلکہ ان کے لیے ظہر پڑھنا افضل ہے۔یونہی عیدین کی نماز بھی عورتوں پر واجب نہیں کیونکہ عید کی نماز اسی پر واجب ہوتی ہے جس پر جمعہ واجب ہوتا ہے۔ (بہارِ شریعت ج ا صفحہ 770،779)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

28 جمادی الاخریٰ 1443ھ/01 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قضا نماز کن اوقات میں پڑھ سکتے ہیں

**سوال:** قضا نماز کن اوقات میں پڑھ سکتے ہیں اور ایک نماز کے ساتھ کتنی قضا نمازیں پڑھ سکتے ہیں؟

User Id :Zoha Zoha

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تین اوقاتِ مکروہہ (1۔ سورج طلوع ہونے سے لیکر بیس منٹ بعد تک،2۔ غُرُوبِ آفتاب سے کم از کم بیس مِنَٹ پہلے،3۔ نِصفُ النَّہار)میں کوئی نماز جائز نہیں نہ فرض نہ واجِب نہ نَفْل نہ قَضا۔ان کے علاوہ کسی بھی وقت قضا نماز پڑھ سکتے ہیں ،یونہی ایک نماز کے ساتھ جتنی چاہیں قضا نمازیں پڑھ سکتے ہیں۔ہاں یہ خیال رہے کہ لوگوں کے سامنے قضا نہ پڑھی جائے کہ گناہ کا اظہار بھی گناہ ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

01رجب شریف1443ھ/03فروری2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فجر وعصر کے بعد قضا اور زوال کے وقت تلاوت

**سوال:** کیا فجر اور عصر کی نماز کے بعد قضا نماز پڑھ سکتے ہیں؟ نیز کیا زوال کے وقت تلاوت کر سکتے ہیں؟

User Id :Muzammil Aziz

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

1۔ تین اوقاتِ مکروہہ (1۔ سورج طلوع ہونے سے لیکر بیس منٹ بعد تک،2۔ غُرُوبِ آفتاب سے کم از کم بیس مِنَٹ پہلے،3۔ نِصفُ النَّہار) میں کوئی نماز جائز نہیں نہ فرض نہ واجِب نہ نَفْل نہ قَضا۔ان کے علاوہ کسی بھی وقت قضا نماز پڑھ سکتے ہیں۔ہاں یہ خیال رہے کہ لوگوں کے سامنے قضا نہ پڑھی جائے کہ گناہ کا اظہار بھی گناہ ہے۔

2۔ زوال کے وقت تلاوت کرنا جائز ہے، البتہ بہتر یہ ہے کہ اس دوران کوئی اور ذکر اذکار کرتا رہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

01رجب شریف1443ھ/03فروری2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فرضوں کی تیسری چوتھی رکعت بھری کیوں نہیں

**سوال:** فرضوں میں دو رکعتوں میں سورت ملائی جاتی ہے جبکہ سنن ونوافل کی چاروں میں سورت ملانا ضروری ہے، اس میں کیا حکمت ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اعلیٰ حضرت امام اہلسنت رحمۃ اللہ علیہ اسی طرح کے سوال کے جواب میں ارشاد فرماتے ہیں: "نماز میں صرف دو ہی رکعت میں تلاوت قرآن مجید ضرور ہے، سنت و نفل کی ہر دو رکعت نماز جداگانہ ہے۔ لہذا ہر دو رکعت میں قراءت لازم ہوکر چاروں بھری ہو گئیں۔ واللہ تعالیٰ اعلم"

(فتاویٰ رضویہ، جلد 6، صفحہ 334، رضا فاؤنڈیشن لاہور)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

05 رجب شریف 1443ھ/07 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عصر اور فجر کی نماز کے بعد سجدہ تلاوت؟

**سوال:** عصر اور فجر کی نماز کے بعد سجدہ تلاوت واجب ہو جائے تو کر سکتے ہیں یا نہیں؟

**User ID:Muhammad Faraz Ali**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

فجر اور عصر کے بعد مکروہ وقت (سورج طلوع ہونے سے لے کر بیس منٹ بعد تک اور سورج غروب ہونے سے بیس منٹ پہلے سے لے کر سورج غروب ہونے تک) سے پہلے تو سجدۂ تلاوت بلا کراہت کر سکتے ہیں، یونہی اگر ان مکروہ اوقات میں آیت سجدہ پڑھی ہو تو اس کا سجدہ ان مکروہ اوقات میں کیا جا سکتا ہے، اگرچہ افضل ہے کہ مکروہ اوقات کے علاوہ کیا جائے۔ہاں اگر آیت مکروہ وقت سے پہلے پڑھی تو اب مکروہ وقت میں سجدۂ تلاوت کرنا مکروہ تحریمی، ناجائز و گناہ ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔






# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نماز میں کسی کے ستر پر نظر پڑنا

**سوال:** کیا حالت نماز میں کسی کے ستر پر نظر پڑنے سے نماز ٹوٹ جاتی ہے؟

**User ID:Mudassir Khan**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حالت نماز میں یا نماز کے باہر، ارادۃً کسی کے کھلے ہوئے ستر کو دیکھنا ناجائز ہے، اچانک نظر پڑ جائے تو فوراً ہٹا لینی چاہیے۔ البتہ اس سے نماز ٹوٹتی نہیں کیونکہ یہ نماز توڑنے والی چیزوں میں سے نہیں ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نوافل کی جماعت کے مسائل

**سوال:** نوافل کی جماعت میں قراءت سری ہو گی یا جہری ؟اور کتنی رکعتوں میں ہو گی، نیز 4 رکعت نوافل اکٹھے پڑھ سکتے ہیں یا نہیں اور اس کا طریقہ کیا ہو گا؟

User ID:UmAir JuTt

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نوافل دن میں جماعت سے پڑھیں تو ان کی تمام رکعتوں میں آہستہ قراءت واجب ہے اور رات میں پڑھیں تو جہر واجب ہے۔4 رکعت نوافل اکٹھے پڑھنا، جائز ہے اور اس میں دو رکعتوں کے بعد تشہد میں التحیات کے بعد درود پاک اور تیسری میں ثنا بھی پڑھیں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فرض، سنت اور نوافل میں سورت ملانے کا حکم

**سوال:** فرض، سنت اور نوافل میں سے کس کس میں سورت ملانا واجب ہے؟

**User ID:Muhammad Bilal**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

فرضوں کی تیسری اور چوتھی رکعت کے علاوہ تمام نمازوں کی ہر رکعت میں سورۂ فاتحہ کے بعد سورت ملانا یا تین چھوٹی آیات پڑھنا یا ایک بڑی آیت جو تین چھوٹی آیات کے برابر ہو، پڑھنا واجب ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مسبوق، قعدہ اخیرہ میں کہاں تک پڑھے؟

**سوال:** مسبوق قعدہ اخیرہ میں صرف تشہد پڑھے یا درود وغیرہ بھی؟

User ID:Mohammad R R Azhari

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بہتر یہ ہے کہ مسبوق، امام کے قعدہ اخیرہ میں تشہد کو اس طرح ٹھہر ٹھہر کر پڑھے کہ امام کے سلام تک تشہد مکمل کرے۔ اگر پہلے مکمل کر لے تو اشھد ان لا الہ الا اللہ واشھد ان محمداً عبدہ ورسولہ کی تکرار کرتا رہے، یا السلام علیک ایھا النبی سے عبدہ ورسولہ تک بار بار پڑھتا رہے، یا خاموش بیٹھا رہے۔

("الدرالمختار"، کتاب الصلاۃ، باب صفۃ الصلاۃ، ج ۲، ص ۲۷۰. وفتاوی رضویہ، جلد 7، صفحہ 237، رضافاؤنڈیشن لاہور، ملخصاً)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

24 رجب شریف 1443ھ / 26 فروری 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بسم اللہ ہر رکعت میں یا صرف پہلی میں؟

**سوال:** نماز میں ہر رکعت کے شروع میں بسم اللہ شریف پڑھنی چاہیئے یا صرف پہلی رکعت میں ہی پڑھی جائے گی؟

User ID: Abdul Basit

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ہر نماز کی ہر رکعت میں سورہ فاتحہ سے پہلے بسم اللہ شریف پڑھنا مسنون ہے۔

حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم جب نماز کا آغاز فرماتے تو بسم اللہ الرحمٰن الرحیم سے شروع کرتے۔

(سنن الدارقطني، جلد2 صفحہ71، حدیث:1165)

بہار شریعت میں ہے: تعوذ صرف پہلی رکعت میں ہے اور تسمیہ ہر رکعت کے اوّل میں مسنون ہے۔

(بہار شریعت، جلد اول، حصہ 3، صفحہ 523، مکتبۃ المدینہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

25 رجب شریف 1443ھ / 27 فروری 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## دوران نماز دائیں پاؤں کا انگوٹھا ہلانا

**سوال:** کیا یہ درست ہے کہ دوران نماز دائیں پاؤں کے انگوٹھے کی حیثیت کلّی کی ہے، یہ اپنی جگہ سے آگے پیچھے نہیں ہونا چاہیے اور نہ ہی زمین سے اوپر اٹھنا چاہیے؟

**User ID:Muhammad Ahmad Usmani**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

یہ بات عوام میں غلط مشہور ہے، سوائے سجدے کے بقیہ نماز کے دوران دائیں پاؤں کا انگوٹھا اپنی جگہ سے ہل جائے یا اٹھ جائے، اس سے نماز پر اثر نہیں پڑتا۔ سجدے میں دونوں پاؤں کی تین تین انگلیوں کا زمین پر لگا ہوا ہونا واجب ہے۔ لہٰذا اگر سجدے میں انگوٹھا اٹھایا جس کی وجہ سے پاؤں زمین سے اٹھ گیا تو سجدہ درست نہ ہو گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

27 رجب شریف 1443ھ/01 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نماز میں کپڑے فولڈ کرنے کی ممانعت

**سوال:** نماز میں کپڑے فولڈ کرنا کس حدیث شریف کی وجہ سے مکروہ تحریمی ہے؟

**User ID:Ahmad Faizi Owaisi**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حدیث پاک میں فرمایا گیا: ”عن ابن عباس، قال: امر النبی صلی اللہ علیہ وسلم، ان یسجد علی سبعة، ونهی ان یکف شعرہ وثیابہ“یعنی حضور نے سات ہڈیوں پر سجدہ کرنے کا حکم فرمایا اور بالوں اور کپڑوں کو سمیٹنے سے منع فرمایا۔

(صحیح مسلم، كِتَاب الصَّلَاةِ، باب أَعْضَاءِ السُّجُودِ وَالنَّهْيِ عَنْ كَفِّ الشَّعْرِ وَالثَّوْبِ۔۔۔الخ، حدیث 1095)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20 شعبان شریف 1443ھ/24 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سجدے میں دونوں پاؤں کے ٹخنے ملانا

**سوال:** سجدے میں دونوں پاؤں کے ٹخنے ملانا کیسا ہے؟

User ID:Younus Akbar

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سجدے میں دونوں پاؤں کے ٹخنے آپس میں چپکا دینا سنت نہیں ہے،ہاں اس معنی میں الصاق کو سنت کہا جاسکتا ہے کہ دونوں ٹخنے ایک سیدھ میں ہوں۔ مفتی امجد علی اعظمی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: "اگر الصاق سنت کہا جائے تو شاید بایں معنی ہو کہ دونوں ٹخنوں کو محاذات ہونا چاہیے نہ کہ چپکا دیا جائے۔"

(فتاوی امجدیہ جلد اول، صفحہ 80، مکتبہ رضویہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20 شعبان شریف 1443ھ/24 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# مسجد میں مچھر مار اسپرے کرنا

**سوال:** مسجد میں مچھر مار اسپرے کر سکتے ہیں؟

**User ID:Abrar Hassan**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مچھر مار اسپرے اگر بدبودار ہو تو وہ مسجد میں نہیں کیا جا سکتا، کیونکہ مسجد کو بدبو سے بچانا واجب ہے۔ہاں اگر کوئی ایسا اسپرے دستیاب ہو جس کی بدبو نہ ہو تو وہ مسجد میں کیا جا سکتا ہے۔ رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم فرماتے ہیں: من اکل من ھذہ الشجرۃ المنتنۃ فلا یقربن مسجدنا فان الملئکۃ تتاذی مما یتأذی منہ الانس۔ جس شخص نے اس بدبودار پودے کو کھایا وہ ہماری مساجد کے قریب نہ آئے کیونکہ ملائکہ کو بھی ہر اس شئ سے تکلیف ہوتی ہے جس سے انسانوں کو ہوتی ہے۔ ردالمختار میں ہے: ویلحق بما نص علیہ فی الحدیث کل مالہ رائحۃ کریھۃ ماکولا اوغیرہ حدیث کے مطابق ہر اس شئ کا یہی حکم ہے جس کی بُو اچھی نہ خواہ وہ شئ کھائی جاتی ہو یا نہ کھائی جاتی ہو۔

(ردالمحتار، باب مایفسد الصلوۃ ومایکرہ فیھا مطبوعہ مصطفے البابی مصر، ۱/۴۸۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

20شعبان شریف1443ھ/24مارچ2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قبلہ کی ڈائریکشن میں گنجائش

**سوال:** کسی کو قبلہ ڈائریکشن صحیح معلوم نہ ہو تو کتنے ڈگری رائٹ اور لیفٹ کی گنجائش ہے؟

**User ID:Muhammad Bilal**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جو شخص عینِ کعبہ کی سمت خاص تحقیق کرکے عینِ کعبہ کی طرف رخ کر سکتا ہو، جیسا کہ وہ مکہ میں ایسے مقام پر ہے جہاں سے کعبہ کو دیکھ سکتا ہے، تو اس پر فرض ہوتا ہے کہ نماز میں عینِ کعبہ کی طرف رخ کرے۔ ایسا شخص عینِ کعبہ سے انحراف کرے گا، تو اس کی نماز نہیں ہوگی اور جسے یہ تحقیق ناممکن ہو اگرچہ خاص مکۂ معظمہ میں ہو، اس کے لیے جہتِ قبلہ کو رخ کرنے کا حکم ہے اور جہتِ قبلہ، عینِ کعبہ سے دائیں، بائیں 45،45 درجے تک ہے، ایسا شخص عینِ قبلہ سے اتنا انحراف کرے کہ جہت (45ڈگری) سے باہر ہو، تو نماز فاسد ہو جائے گی اور 45ڈگری کے اندر ہو، تو بلا کراہت جائز ہے، البتہ اُس شخص کے لیے جہت قبلۂ تحقیقی پر رخ کرنا سنت مستحبہ ہے۔ (ماخوذ از بہار شریعت، جلد1، حصہ3، صفحہ487،488، مکتبۃ المدینہ، کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20شعبان شریف1443ھ/24مارچ2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مکروہ اوقات

**سوال:** نمازیں دہرانے والا کن اوقات میں نمازیں نہیں پڑھ سکتا؟

**User ID: Muhammad Bilal**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تین اوقاتِ مکروہہ (1۔ سورج طلوع ہونے سے لیکر بیس منٹ بعد تک، 2۔ غُرُوبِ آفتاب سے کم از کم بیس مِنَٹ پہلے، 3۔ نِصفُ النَّہار) میں کوئی نماز جائز نہیں نہ فرض نہ واجِب نہ نَفْل نہ قضا۔ ان کے علاوہ کسی بھی وقت قضا نماز یا جو نمازیں کسی وجہ سے ناقص رہ گئی ہوں انہیں پڑھ سکتے ہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20 شعبان شریف 1443ھ / 24 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## پینٹ شرٹ پہن کر نماز

**سوال:** کیا پینٹ شرٹ پہن کر شرٹ اندر کر کے نماز ہو جائے گی؟

**User ID:Muhammad Salman**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

پینٹ شرٹ اگرچہ اسلامی لباس نہیں ہے لیکن اب اس کا استعمال مسلمانوں میں بھی بہت زیادہ رائج ہو چکا ہے، اسے پہن کر شرٹ اِن کر کے نماز ہو جائے گی۔ البتہ اگر پینٹ اتنی تنگ ہو کہ اعضا سے بالکل چپکی ہوئی ہو اور ان اعضا کی ہیئت نظر آئے تو نماز مکروہ ہو گی۔ نیز عموماً پینٹ ٹخنوں سے نیچے ہوتی ہے، یہ بھی نماز میں کراہت کا سبب ہے، لیکن یہ خیال رہے کہ ٹخنوں سے اوپر کرنے کے لیے اسے فولڈ کرنا جائز نہیں، کٹوا کر چھوٹی کروالی جائے۔ سب سے بہتر یہی ہے کہ اللہ پاک کی بارگاہ میں حاضر ہوتے وقت باوقار اسلامی لباس پہن کر حاضر ہوا جائے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

26 شعبان شریف 1443ھ/30 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نمازعید کا طریقہ

**نیت**

میں نے نیّت کی دو رَکعت نمازِ عیدُ الفطر / عیدُ الاضحیٰ کی، ساتھ چھ زائد تکبیروں کے، واسطے اللہ پاک کے، پیچھے اِس امام کے

| پہلی رکعت | دوسری رکعت |
| --- | --- |
| 1 اللہ اکبر کہہ کر ہاتھ باندھیں اور ثنا پڑھیں | 1 کھڑے ہوتے ہی امام صاحب قراءت کریں گے |
| 2 کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور اللہُ اَکْبَر کہتے ہوئے لٹکا دیں | 2 پھر کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور اللہُ اَکْبَر کہتے ہوئے لٹکا دیں |
| 3 دوبارہ کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور اللہُ اَکْبَر کہتے ہوئے لٹکا دیں | 3 دوبارہ کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور اللہُ اَکْبَر کہتے ہوئے لٹکا دیں |
| 4 اب کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور اللہُ اَکْبَر کہتے ہوئے باندھ لیں | 4 تیسری بار کانوں تک ہاتھ اُٹھائیں اور اللہُ اَکْبَر کہتے ہوئے لٹکا دیں |
| 5 امام صاحب قراءت کریں، پھر رکوع و سجود کر کے رکعت مکمل کریں | 5 بغیر ہاتھ اٹھائے اللہ اکبر کہتے ہوئے رکوع میں جائیں اور رکعت مکمل کریں |

**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

18 رمضان شریف 1443ھ/20 اپریل 2022ء

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا کیسا؟

**سوال:** مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا کیسا ہے؟

**User ID:Rehmat Ullah**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مسجد میں نماز جنازہ پڑھنا مکروہ تحریمی (یعنی ناجائز و گناہ) ہے۔ حضور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا: من صلی علی جنازۃ فی المسجد فلا شئ لہ یعنی جس نے مسجد میں نماز جنازہ پڑھی اس کے لیے کوئی اجر نہیں۔ (سنن ابی داؤد، ص 407، حدیث 3191 مطبوعہ ریاض)

فقہائے کرام نے اس حدیث پاک کے تحت بلا عذر شرعی مسجد میں نماز جنازہ ادا کرنے کی تمام صورتوں (چاہے امام اور نمازی سب مسجد میں ہوں یا میت مسجد سے باہر ہو اور نمازی مسجد میں ہوں یا امام بعض مقتدیوں کے ساتھ خارجِ مسجد ہو اور باقی نمازی مسجد میں ہوں یا میت مسجد میں اور امام خارجِ مسجد ہو) کو ناجائز قرار دیا ہے۔ (ماخوذ از خلاصۃ الفتاویٰ ج 1 ص 222 مطبوعہ کوئٹہ)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

14 ذوالقعدہ 1443ھ/14 جون 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نمازِ جنازہ کی تکبیرات رہ گئیں تو ادا کرنے کا طریقہ

**سوال:** نمازِ جنازہ میں چند تکبیرات کے بعد شامل ہوئے تو کیا کرے؟

**User ID: محمد سلیم قادری رضوی**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مَسبوق (یعنی جس کی بعض تکبیریں فوت ہو گئیں وہ) اپنی باقی تکبیریں امام کے سلام پھیرنے کے بعد کہے اور اگر یہ اَندیشہ ہو کہ دُعاء وغیرہ پڑھے گا تو پوری کرنے سے قَبل لوگ جنازے کو کندھے تک اُٹھالیں گے تو صِرف تکبیریں کہہ لے دُعاء وغیرہ چھوڑ دے۔ چوتھی تکبیر کے بعد جو شخص آیا تو جب تک امام نے سلام نہیں پھیرا شامِل ہو جائے اور امام کے سلام کے بعد تین بار "اَللہُ اَکْبَرْ" کہے۔ پھر سلام پھیر دے۔

(دُرِّمُختار ج۳ ص۱۳۶)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 شعبان شریف 1443ھ/20 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قبر میں لحد کی گہرائی کتنی ہونی چاہیے

**سوال:** قبر میں جو لحد بناتے ہیں اس کی گہرائی کتنی ہونی چاہیے؟

User ID:Muhammad Tariq Qadri Silachi

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

بہتر یہ ہے کہ لحد کی گہرائی میت کے پورے قد کے برابر ہو، ورنہ کم از کم میت کے آدھے قد جتنی ہونی چاہیے۔

بہارِ شریعت میں ہے: قبر کی لنبائی میّت کے قد برابر ہو اور چوڑائی آدھے قد کی اور گہرائی کم سے کم نصف قد کی اور بہتر یہ کہ گہرائی بھی قد برابر ہو اور متوسط درجہ یہ کہ سینہ تک ہو۔ اس سے مراد یہ کہ لحد یا صندوق اتنا ہو، یہ نہیں کہ جہاں سے کھودنی شروع کی وہاں سے آخر تک یہ مقدار ہو۔

(بہار شریعت جلد اول، حصہ 4، صفحہ 843، مکتبۃ المدینہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

26 شعبان شریف 1443ھ/30 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مردہ بچہ پیدا ہو تو کفن دفن کا حکم

**سوال:** مردہ بچہ پیدا ہوا تو کفن دفن اور جنازے کا کیا حکم ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مسلمان کا بچّہ زِندہ پیدا ہوا یعنی اکثر حصّہ باہَر ہونے کے وقت زندہ تھا پھر مر گیا تو اُس کو غُسل و کفن دیں گے اور اس کی نَماز پڑھیں گے، ورنہ اُسے وَیسے ہی نہلا کر ایک کپڑے میں لپیٹ کر دفن کر دیں گے۔ اس کیلئے سنّت کے مطابِق غسل و کفن نہیں ہے اور نَماز بھی اس کی نہیں پڑھی جائے گی۔ سَر کی طرف سے اکثر کی مقدار سر سے لے کر سینے تک ہے۔ لہٰذا اگر اس کا سر باہَر ہوا تھا اور چیختا تھا مگر سینے تک نکلنے سے پہلے ہی فوت ہو گیا تو اس کی نَماز نہیں پڑھیں گے۔ پاؤں کی جانِب سے اکثر کی مقدار کمر تک ہے۔

(دُرِّمُختار ورَدُّالْمُحتار ج ۳ ص ۱۵۲۔۱۵۴، بہارِ شریعت ج ۱ ص ۸۴۱)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

01 رجب شریف 1443ھ / 03 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## گھر میں تراویح کی جماعت کروانا کیسا؟

**سوال:** کیا گھر میں تراویح کی جماعت کرواسکتے ہیں؟

**User ID:Zaman Ansari**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

افضل یہی ہے کہ مسجد میں باجماعت تراویح ادا کریں البتہ عشا کے فرض مسجد میں باجماعت ادا کرکے پھر گھر یا ہال وغیرہ میں تراویح ادا کی جائے تو یہ جائز ہے۔یادرہے اگر بلا عذرِ شرعی مسجد کے بجائے گھر یا ہال وغیرہ میں عشا کے فرض کی جماعت قائم کرلی تو ترک واجب کے گناہ گار ہوں گے ۔ فتاویٰ عالمگیری میں ہے:" الصحیح أن للجماعة فی البیت فضیلة وللجماعة فی المسجد فضیلة أخری فإذا صلی فی البیت بجماعة فقد حاز فضیلة أدائها بالجماعة وترك الفضیلة الأخری "یعنی صحیح یہ ہے کہ تراویح کی گھر میں جماعت کی ایک فضیلت ہے اور مسجد میں جماعت کے ساتھ پڑھنے کی مزید فضیلت ہے،تو جس نے گھر میں باجماعت تراویح پڑھی تو اس نے باجماعت ادا کرنے کی فضیلت تو پالی لیکن دوسری فضیلت سے محروم رہ گیا۔ (عالمگیری ج ۱ ص ۱۱٦)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

02 رمضان شریف 1443ھ/04 اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## گھر میں تراویح کیسے پڑھیں؟

**سوال:** اگر تراویح گھر میں پڑھے تو کس طرح پڑھے گا نیز اگر کسی کو آخری دس سورتیں یاد نہ ہوں تو کیا کرے؟

**User ID:Malik Hassan Qamar**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایة الحق والصواب

افضل یہی ہے کہ مسجد میں باجماعت تراویح ادا کریں۔ تراویح باجماعت ادا کرنا سنت موکدہ علی الکفایہ ہے اور یہ ثواب فقط رمضان المبارک میں ہی حاصل ہو سکتا ہے، لہذا اس ثواب سے محروم نہیں رہنا چاہیے۔ بہر حال کسی عذر کی وجہ سے گھر پر اکیلے تراویح پڑھنی ہو اور آخری دس سورتیں یاد نہ ہوں تو جو بھی سورتیں یاد ہوں انہی کے ساتھ تراویح پڑھ سکتے ہیں۔ بہتر ہے کہ دو دو رکعت کر کے پڑھیں، البتہ چار چار ایک سلام سے بھی پڑھ سکتے ہیں اور اس صورت میں دو رکعتوں کے بعد التحیات کے بعد درود پاک اور تیسری میں ثنا بھی پڑھیں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

02 رمضان شریف 1443ھ/04 اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## تراویح میں قعدہ بھولنے کا مسئلہ

**سوال:** اگر امام صاحب نماز تراویح میں دوسری رکعت کے بعد بیٹھنے کی بجائے کھڑے ہو جائیں اور مقتدی کے لقمہ دینے پر واپس آئیں تو کیا سجدہ سہو لازم ہو گا اور اگر سجدہ سہو نہیں کیا تو کیا حکم ہو گا وہ دو رکعت الگ سے بعد میں پڑھیں؟

User ID:Afraz Ahmad

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

قعدہ اخیرہ کے بعد جب وہ سیدھا کھڑا ہوا تو سجدہ سہو واجب ہو گیا، مقتدی کے لقمہ دینے پر یا خود ہی یاد آنے پر واپس آیا اور تشہد کے بعد سجدہ سہو کر لیا تو نماز ہو گئی۔ اگر واپس تو آ گیا مگر تشہد پڑھنے کے بعد سجدہ سہو نہیں کیا تو نماز واجب الاعادہ ہوئی، اگر واپس ہی نہیں آیا اور اس رکعت کا سجدہ کر لیا تو تو ایک رکعت اور ملائے اور آخر میں سجدہ سہو کرے اور یہ دو رکعتیں ہی شمار ہوں گی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

01 رمضان شریف 1443ھ/03 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تراویح میں امام کے رکوع کا انتظار کرنا کیسا؟

**سوال:** بعض لوگ تراویح میں امام کے رکوع میں جانے کا انتظار کرتے ہیں، ایسا کرنا کیسا؟

User ID:Fahd Aq

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

امام کے رکوع میں پہنچنے کے انتظار میں بیٹھے رہنا کہ جب امام رکوع میں جانے والا ہوگا تب ساتھ ملیں گے، مکروہ ہے کہ یہ منافقین سے مشابہت ہے۔ چنانچہ سورۃ النسآء کی آیت نمبر 142 میں ہے: وَاِذَا قَامُوْۤا اِلَى الصَّلٰوةِ قَامُوْا كُسَالٰىۙ ترجمہ کنز الایمان: اور (منافق لوگ) **جب نماز کو کھڑے ہوں تو ہارے جی سے (بڑے سست ہوکر)**۔ درمختار میں ہے: یکرہ تاخیر القیام الی رکوع الامام للتشبیہ بالمنافقین امام کے رکوع تک قیام کو مؤخر کرنا **(یعنی امام کے رکوع کے وقت نماز کا شروع کرنا)** مکروہ ہے، کیونکہ اس میں منافقین کے ساتھ مشابہت ہے۔

(درمختار باب الوتر والنوافل مطبوعہ مطبع مجتبائی دہلی ۱/۹۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

24 رمضان شریف 1443ھ/26 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عشا جماعت کے ساتھ نہ پڑھی ہو تو وتر کیسے پڑھیں

**سوال:** عشا کے فرض جماعت سے نہ پڑھیں تو وتر جماعت سے پڑھ سکتے ہیں؟ نیز تراویح میں فقط چھوٹی سورتیں پڑھنے سے گناہ تو نہیں ہوتا؟

User ID:Faisal Mughal

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس نے عشا کے فرض جماعت سے نہ پڑھے ہوں وہ وتر بھی اکیلا ہی پڑھے گا۔ بہار شریعت میں ہے:

”اگر عشا جماعت سے پڑھی اور تَراویح تنہا تو وتر کی جماعت میں شریک ہو سکتا ہے اور اگر عشا تنہا پڑھ لی اگرچہ تَراویح باجماعت پڑھی تو وتر تنہا پڑھے۔“ (بہارشریعت، ج1، حصہ4، ص693، مکتبۃ المدینہ کراچی)

تراویح میں فقط چھوٹی سورتیں پڑھیں تو گناہ نہیں ہوتا البتہ تراویح میں پورا قرآن مجید پڑھنا اور سننا سنت مؤکدہ علی الکفایہ ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

11 شعبان شریف 1443ھ/15 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نفلی روزے میں آنکھ نہ کھلی تو۔۔۔

**سوال:** رجب شریف کا روزہ رکھنا تھا لیکن سحری کے وقت آنکھ نہ کھلی بلکہ فجر کے وقت اٹھے، کیا اب روزے کی نیت کر سکتے ہیں؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

نفلی روزہ میں دن کے وقت ضحوۂ کبریٰ یعنی نصف النہار شرعی سے پہلے پہلے تک نیت کی جاسکتی ہے، رات کے وقت ہی نیت کرنا ضروری نہیں۔ البتہ اس میں یہ ضروری ہے کہ صبح صادق یعنی روزہ بند ہونے کے بعد سے ضحوۂ کبریٰ تک روزہ توڑنے والی کوئی چیز نہ پائی گئی ہو اور نیت بھی یہ کی جائے کہ میں صبح صادق سے روزہ دار ہوں۔ اگر یہ نیت کی کہ اب سے روزہ دار ہوں، صبح سے نہیں، تو روزہ نہ ہوا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

02 رجب شریف 1443ھ/04 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے میں پائلز کی دوا لگانا کیسا؟

**سوال:** کیا روزے میں بواسیر (piles) کی دوا لگا سکتے ہیں؟

User ID:Imtiyaz Attari

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

**اگر دوا فقط بیرونی حصے پر لگائی جائے کہ جسم کے اندر جانے کی صورت بالکل نہ بنے تو جائز ہے، اور اگر دوا اندر کو چڑھائی جائے تو اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا۔**

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

02رمضان شریف1443ھ/04اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزہ رکھنے کے بعد طبیعت خراب ہو گئی تو کیا کرے

**سوال:** روزہ رکھنے کے بعد طبیعت بہت خراب ہو جائے تو کیا روزہ توڑ سکتے ہیں؟ دوائی کھا سکتے ہیں؟ اور اگر کسی نے توڑ دیا تو کیا کفارہ لازم ہو گا؟

User ID:Majid Ali

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر واقعی طبیعت بہت خراب ہو گئی کہ دوائی نہ کھائی تو جان جانے کا خطرہ ہے یا ناقابل برداشت درد ہے تو دوائی کھا کر روزہ توڑ سکتے ہیں اور بعد میں اس کی قضا لازم ہو گی، کفارہ نہیں ہو گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

02 رمضان شریف 1443ھ /04 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے میں غسل کیسے کریں؟

**سوال:** روزے کی حالت میں غسل کرتے وقت ناک میں پانی کھینچنا چاہیے یا نہیں؟

**User ID:**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

غسل میں ناک کے دونوں نتھنوں میں تمام نرم حصے کو دھونا فرض ہے جبکہ اس میں مبالغہ کرنا یعنی پانی کو سانس کے ذریعے کھینچ کر ناک کے نرم حصے سے اوپر ناک کی جڑ تک پہنچانا مسنون ہے۔روزہ دار غسل کا فرض تو ادا کرے گا ورنہ غسل ہی نہیں ہو گا، لیکن مبالغہ نہیں کرے گا کہ روزہ دار کے لیے کلی اور ناک میں پانی چڑھانے میں مبالغہ کرنا مکروہ ہے اور اس سے روزہ ٹوٹ بھی سکتا ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

02رمضان شریف1443ھ/04اپریل2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے میں آنکھوں میں پانی؟

**سوال:** اگر وضو کے دوران آنکھیں کھلی رکھی جائیں اور آنکھوں میں پانی چلا جائے تو کیا روزہ ٹوٹ جائے گا؟

**User ID:Sajjad Haider**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

وضو کے دوران آنکھوں میں خود بخود پانی چلے جانے سے روزہ نہیں ٹوٹتا کیونکہ اس سے بچنا مشکل ہے، البتہ اگر جان بوجھ کر بطور دوا ڈراپس کی طرح ڈالے گا تو ٹوٹ جائے گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## مسواک کے ذرات حلق میں؟

**سوال:** مسواک کرتے ہوئے ایسا محسوس ہوا کہ مسواک کے ذرات حلق میں چلے گئے، روزے کا کیا حکم ہو گا؟

**User ID: خاک نشین**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر روزہ یاد ہوتے ہوئے مسواک چباتے یا دانت مانجھتے ہوئے اس کا ریشہ یا کوئی جز حلق سے نیچے اتر گیا اور اس کا مزا حلق میں محسوس ہوا تو روزہ فاسد ہو جائے گا۔ اور اگر اتنے سارے ریشے حلق سے نیچے اتر گئے جو ایک چنے کی مقدار کے برابر ہوں تو اگرچہ حلق میں ذائقہ محسوس نہ ہو تب بھی روزہ ٹوٹ جائے گا۔ لہٰذا اگر مسواک چبانے سے ریشے چھوٹیں یا مزا محسوس ہو تو ایسی مسواک روزے میں نہیں کرنا چاہیے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم






# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے میں ناک میں وکس لگانا

**سوال: روزے کی حالت میں ناک میں وِکس لگا سکتے ہیں؟**

User ID:Hasnain Abbas

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزے کی حالت میں ناک کے اندر وِکس لگانے کی اجازت نہیں کہ اس کے باریک ذرات سانس کے ذریعے حلق میں جائیں گے اور اس سے روزہ ٹوٹ جائے گا۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

12 رمضان شریف 1443ھ/4 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے کی حالت میں خونی بواسیر کا حکم؟

**سوال:** اگر کسی کو روزے کی حالت میں خونی بواسیر آئے تو روزے کا کیا حکم ہو گا؟

User ID:Imteyaz Ahmad

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزے کی حالت میں خونی بواسیر آنے سے روزے پر کوئی اثر نہیں پڑتا کیونکہ جسم سے کوئی چیز خود بخود باہر آنے پر روزہ نہیں ٹوٹتا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## روزوں کے فدیے سے ختم قرآن اور رشتہ داروں کو کھلانا کیسا

**سوال:** کیا روزوں کے فدیے سے ختمِ قرآن یا رشتہ داروں کو افطاری کرواسکتے ہیں؟

**User ID:Khan Aman Khan**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

افطاری کروانے یا ختم قرآن کا لنگر کھلانے سے فدیہ ادا نہیں ہوگا کیونکہ فدیے میں بھی زکوۃ کی طرح مستحقِ زکوٰۃ کو مالک بنانا ضروری ہے اور افطاری کروانے میں ایک تو تمام افراد مستحقین نہیں ہوتے دوسرا اس میں ملکیت نہیں فقط کھانے کی اباحت ہوتی ہے۔ لہٰذا فدیہ کی رقم کسی فقیر شرعی مستحق زکوٰۃ کو دے دی جائے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

25 رمضان شریف 1443ھ/27 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## افطار کی دعا کب پڑھیں؟

**سوال:** افطار کی دعا افطار سے پہلے پڑھنی چاہیے یا بعد میں؟

**User ID:** جی طالب

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق و الصواب

افطار کی دعا افطار کرنے کے بعد پڑھی جائے، جیسا کہ حضور صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ نے حضرت علی کرم اللہ وجهه الکریم سے فرمایا: یا علی إذا کنت صائما فی شهر رمضان **فقل بعد إفطارك**: اللهم لك صمت وعلیك توکلت، وعلى رزقك أفطرت یکتب لك مثل من کان صائما من غیر أن ینتقص من أجورهم شیئا یعنی اے علی! جب تم رمضان کے مہینے میں روزہ رکھو تو **افطار کے بعد** یہ دعا پڑھو: اَللّٰهُمَّ لَكَ صُمْتُ وَعَلَيْكَ تَوَكَّلْتُ وَعَلٰى رِزْقِكَ اَفْطَرْتُ۔ (ترجمہ: اے اللہ! میں نے تیرے لئے روزہ رکھا اور تجھی پر بھروسا کیا اور تیرے ہی عطا کردہ رِزق سے اِفطار کیا) تو تمہارے لیے تمام روزے داروں کی مثل اجر لکھا جائے گا اور ان کے ثواب میں بھی کمی نہیں کی جائے گی۔"

(بُغْیَۃُ الْباحِث عن زوائِدِ مسندِ الْحارث ج ۱ ص ۵۲۷ حدیث ۴۶۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

26 رمضان شریف 1443ھ / 28 اپریل 2022ء




## فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## گل کرنے سے روزے کا حکم؟

**سوال:** کیا گل (منجن) کرنے سے روزہ ٹوٹ جائیگا یا نہیں؟

User ID:Ronak Raza Hanfi

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بلا ضرورت صحیحہ روزے میں گل استعمال نہیں کرنا چاہیے کہ اس کا ذائقہ زبان پر محسوس ہوتا ہے اور بلا عذر روزہ دار کو کچھ چکھنا مکروہ ہے، البتہ اگر اس بات کا پورا اطمینان ہو کہ اس کا کوئی جز حلق سے نہیں اترا تو روزہ نہیں ٹوٹے گا۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

26 رمضان شریف 1443ھ/28 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## زوجین روزے کے دوران کن باتوں سے بچیں

**سوال:** رمضان المبارک میں دوران روزہ میاں بیوی کو کن کاموں سے بچنا چاہیے؟

User ID:Syed M Usama

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزے کے دوران روزہ یاد ہوتے ہوئے ہمبستری کرنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے (اور دیگر شرائط پائے جانے کے وقت کفارہ بھی لازم ہو سکتا ہے)۔ بیوی کا بوسہ لینے، گلے لگانے اور بدن کو چھونے سے اگر یہ اَندیشہ ہو کہ اِنزال ہو جائے گا (یعنی منی نکل جائے گی) یا جماع میں مبتلا ہو گا تو مکروہ ہے اور ہونٹ اور زبان چوسنا روزے میں مُطلقاً مکروہ ہیں۔ یوں ہی مباشرتِ فاحشہ (یعنی شرمگاہ سے شرمگاہ ٹکرانا) بھی مکروہ ہیں۔ (رَدُّالْمُحتَار ج۳ ص۴۵۴)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 شعبان شریف 1443ھ/20 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جو بوڑھا روزہ نہ رکھ سکے وہ کیا کرے

**سوال:** کوئی مریض یا بوڑھا آدمی رمضان کے روزے نہیں رکھ سکتا تو کیا کیا جائے؟

User ID:Ali Afzal

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مریض اور بوڑھے کے لیے روزہ چھوڑنے کی اجازت نہیں اگر کسی وجہ سے نہ رکھ سکے تو بعد میں قضا کرے ہاں اگر شیخ فانی ہے یعنی اسی سال کا بوڑھا ہے جو سردیوں اور گرمیوں میں وقفے وقفے سے بھی روزہ نہیں رکھ سکتا اس کے لیے فدیہ کی اجازت ہے **یعنی ہر روزے کے بدلے میں دونوں وقت ایک مسکین کو پیٹ بھر کھانا کھلائے یا ہر روزہ کے بدلے میں صدقہ فطر کی مقدار مسکین کو دیدے۔** (ایک صدقہ فطر کی مقدار تقریباً 1920 گرام یعنی دو کلو میں اَسّی گرام کم گندم، آٹا یا اس کی رقم ہے)۔ البتہ اگر فدیہ دینے کے بعد روزہ رکھنے کی طاقت آگئی تو فدیہ نفل ہو گیا اور روزے رکھنے پڑیں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

20 شعبان شریف 1443ھ/24 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن و فقہ اکیڈمی آن لائن

## روزے میں آنکھوں میں لینز لگانا

**سوال:** کیا روزے کی حالت میں آنکھ میں لینس لگا سکتے ہیں؟

User ID:Zaman Ansari

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

روزے کی حالت میں آنکھوں میں لینس لگانے سے روزہ ٹوٹ جائے گا کیونکہ لینس کو ایک خاص قسم کے مائع (liquid) میں رکھا جاتا ہے، اور جب وہ آنکھوں میں لگائے جاتے ہیں تو وہ مائع بھی آنکھ میں چلا جاتا ہے اور روزے کی حالت میں آنکھ میں کوئی لیکویڈ ڈالنے سے روزہ ٹوٹ جاتا ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

27 شعبان شریف 1443ھ/31 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بیرون ملک رہنے والے بیٹے کا فطرہ

**سوال:** میرا بیٹا بیرون ملک کام کرتا ہے، اس کا فطرہ میں دوں گا یا وہ خود دے گا؟

User ID:Noori Rauf

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بالغ اولاد اگر صاحب نصاب ہو تو اس کا فطرہ وہ خود بھی ادا کر سکتا ہے اور اس کی اجازت سے اس کا والد بھی ادا کر سکتا ہے لیکن یہ خیال رہے کہ جس کا فطرہ ادا کیا جائے گا وہ جس جگہ موجود ہو وہاں کی قیمت کے اعتبار سے ادا کیا جائے گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فطرانہ کی مقدار گندم کے حساب سے

**سوال:** ایک بندے کے فطرانے میں گندم کتنی دی جاتی ہے؟ حدیث پاک سے بتائیں۔

User ID:Muhammad Bilal

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایک صدقۂ فطر کی مقدار نصف صاع (تقریباً 1920 گرام) گندم، آٹا یا ایک صاع (تقریبا 3840 گرام) جَو یا کشمش یا اس کی رقم ہے۔ سنن ابی داؤد شریف میں ہے:" عن عبد الله بن ثعلبة بن صعير، عن أبيه، قال: " قام رسول الله صلى الله عليه وسلم خطيبا، فأمر بصدقة الفطر، صاع تمر، أو صاع شعير، عن كل رأس، زاد علي في حديثه: «أو صاع بر، أو قمح بين اثنين»، ثم اتفقا ، عن الصغير والكبير، والحر والعبد "یعنی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے خطبہ ارشاد فرمایا اور صدقہ فطر ادا کرنے کا حکم دیا، ہر چھوٹے بڑے آزاد اور غلام کی طرف سے ایک صاع کھجور یا ایک صاع جَو، علی بن حسن نے یہ الفاظ بھی زائد کیے، یا ایک صاع گیہوں یا گندم دو افراد کی طرف سے۔ (سنن ابی داؤد، حدیث نمبر 1620)

(فتاویٰ رضویہ، ۱۰/۲۹۵ ماخوذاً- تحقیقات امام علم وفن، ص ۲۱۳، ۲۱۴ امام احمد رضا اکیڈمی بریلی شریف)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

25 رمضان شریف 1443ھ/27 اپریل 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## فطرانہ کی مقدار گندم کے حساب سے

**سوال:** ایک بندے کے فطرانے میں گندم کتنی دی جاتی ہے؟ حدیث پاک سے بتائیں

**User ID:Muhammad Bilal**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایک صدقہ ٔفطر کی مقدار نصف صاع (تقریباً 1920 گرام) گندم، آٹا یا ایک صاع (تقریبا 3840 گرام) جَو یا کشمش یا اس کی رقم ہے ۔ سنن ابی داؤد شریف میں ہے:" عن عبد الله بن عمر، قال: «كان الناس يخرجون صدقة الفطر على عهد رسول الله صلى الله عليه وسلم صاعا من شعير، أو تمر، أو سلت، أو زبيب»، قال: قال عبد الله: فلما كان عمر رضي الله عنه، وكثرت الحنطة، جعل عمر نصف صاع حنطة مكان صاع من تلك الأشياء "یعنی حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے زمانے میں لوگ ایک صاع جَو یا کھجور یا حجازی جَو یا کشمش سے صدقہ فطر ادا کیا کرتے تھے، راوی کہتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہ نے فرمایا کہ پھر جب حضرت عمر رضی اللہ عنہ خلیفہ بنے اور گندم کی کثرت ہو گئی تو آپ رضی اللہ عنہ نے ان چیزوں کے ایک صاع کی جگہ نصف صاع گندم مقرر فرما دی۔

(سنن ابی داؤد، حدیث1614)(فتاوی رضویہ ... ماخوذاً- تحقیقات امام علم و فن ...)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

25 رمضان شریف 1443ھ/27 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

الصلوة والسلام علیك یا رسول الله
Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

بسمِ اللہ الرَّحمنِ الرَّحِیم




وعلی آلك واصحبك یا حبیب الله
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## صدقہ فطر کب ادا کریں؟

**سوال:** اگر کسی نے 10 رمضان المبارک کو صدقہ فطر ادا کر دیا تو کوئی حرج تو نہیں؟

**User ID:Ihsan Khalid**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

صدقہ فطر ادا کرنے کا افضل وقت تو یہی ہے کہ عید کو صبح صادِق کے بعد عید کی نماز ادا کرنے سے پہلے پہلے ادا کر دیا جائے۔ البتہ اگر چاند رات یا رَمَضانُ الْمُبارَک کے کسی بھی دِن بلکہ رَمضان شریف سے پہلے بھی اگر کسی نے ادا کر دیا تب بھی فطرہ ادا ہو گیا اور ایسا کرنا بالکل جائز ہے۔ (ماخوذ از عالمگیری ج ۱ ص ۱۹۲)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

26 رمضان شریف 1443ھ/28 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## پیسوں کی زکوۃ ہر سال دینی ہوگی؟

**سوال:** میرے پاس 4لاکھ روپے تھے، پچھلے سال انکی زکوۃ دے دی، پھر مزید 2لاکھ آ گئے تو کیا اگلے سال اِن دولاکھ کی ہی زکوۃ دینی ہوگی یا باقی چار لاکھ کی زکوۃ بھی دینی ہوگی جو میں پچھلے سال نکال چکا ہوں؟

User ID:Irshad Shaikh

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایسا نہیں ہے کہ جتنے پیسوں کی زکوۃ پچھلے سال ادا کر دی ان کی اس سال ادا نہ کی جائے بلکہ زکوۃ کا سال پورا ہونے پر جو رقم بھی اپنے پاس موجود ہو اس کی زکوۃ ادا کرنی ہوگی۔ لہٰذا اگر آپ کے پاس چھ لاکھ روپے قرض اور حاجت اصلیہ سے زائد موجود ہیں تو پورے چھ لاکھ کی زکوۃ ادا کریں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

22رمضان شریف1443ھ/24اپریل2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## ایک لاکھ روپے قرض میں ڈوبے ہوں توز کوۃ کا حکم؟

**سوال:** میرے پاس ایک لاکھ روپے موجود ہیں اور میں نے ایک پلاٹ خرید اتھا جس کی مد میں پانچ لاکھ روپے واجب الادا ہیں، تو کیا مجھ پر زکوۃ ہو گی؟

User ID:Raja Masood

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ایک لاکھ کے علاوہ اگر کوئی سیونگز(savings)، سوناچاندی یا بیچنے کی نیت سے خرید کر رکھی ہوئی کوئی چیز نہیں ہے اور وہ پلاٹ بھی بیچنے کی نیت سے نہیں خرید ا تو اس ایک لاکھ پر زکوۃ نہیں ہو گی، ہاں اگر پلاٹ بیچنے کی نیت سے خرید اتھا تو اس ایک لاکھ پر اور اس پلاٹ کی موجودہ قیمت میں سے پانچ لاکھ مائنس کرکے بقیہ پیسوں پر زکوۃ ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

25 رمضان شریف 1443ھ/27 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تھوڑی تھوڑی کرکے زکوٰۃ ادا کرنا

**سوال:** ملازمت کرنے والا شخص اگر زکوٰۃ کی رقم ایک ہی وقت میں ساری ادا نہ کر سکتا ہو تو کیا وہ ہر ماہ تنخواہ میں سے کچھ رقم زکوٰۃ کی نیت کر کے دے سکتا ہے؟

User ID:Noor Muhammad Naqshbandi

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

صاحب نصاب شخص، زکوٰۃ کا سال مکمل ہونے سے پہلے ایڈوانس میں تھوڑی تھوڑی کر کے زکوٰۃ ادا کرتا رہے تو یہ جائز ہے، البتہ سال مکمل ہونے پر جتنی زکوٰۃ بنے اس میں سے سال کے دوران ادا شدہ زکوٰۃ مائنس کر کے باقی فوراً بلا تاخیر ادا کرنا لازم ہے۔ سال مکمل ہو جانے کے بعد اگر کوئی چاہے کہ تھوڑی تھوڑی کر کے ادا کرتا رہوں تو یہ جائز نہیں کہ زکوٰۃ کی ادائیگی واجب ہونے کے بعد تاخیر کرنا گناہ ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 شعبان شریف 1443ھ/20 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سال کے دوران زکوٰۃ دینا

**سوال:** ایڈوانس ہر ماہ زکوٰۃ دیتے رہیں تو سال کے آخر میں ساری دینی ہو گی یا جتنی ادا کر چکے وہ منہا ہو گی؟

**User ID:Wajid Hussain**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

زکوٰۃ کا سال مکمل ہونے پر اموال زکوٰۃ کا حساب لگایا جائے، سال کے دوران جتنی زکوٰۃ ادا کر چکے ہیں، کل زکوٰۃ میں سے اتنی مائنس کرکے باقی فوراً بلا تاخیر ادا کر دیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 شعبان شریف 1443ھ/20 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جو چیز قسطوں پر بیچ دی اس کی زکوۃ

**سوال:** انسٹالمنٹ کے بزنس میں جو چیزیں بیچ دی ہوں ان پر زکوۃ کی ادائیگی کا کیا طریقہ ہے؟

**User ID:Ali Razaa**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

جو چیز انسٹالمنٹ پر بیچی وہ تو اب بیچنے والے کی ملکیت میں نہیں رہی البتہ اس کی قیمت میں سے جتنے پیسے کسٹمر کے ذمے باقی ہیں وہ تنہا یا دیگر اموال زکوۃ کے ساتھ مل کر اگر نصاب کی مقدار (یعنی 52.5 تولے چاندی کی قیمت کے برابر) ہو جائیں تو زکوۃ کا سال پورا ہونے پر ان پیسوں پر بھی زکوۃ فرض ہو گی۔ البتہ ان پیسوں کی زکوۃ کی ادائیگی ابھی فرض نہیں بلکہ جب اس میں سے نصاب کا پانچواں حصہ (10.5 تولے چاندی کی قیمت کے برابر رقم) وصول ہو جائے گا تو اس پانچویں حصے کی زکوۃ ادا کرنا فرض ہو گی۔ یہ بھی یاد رہے کہ اگر یہ رقم کئی سالوں بعد وصول ہو تو اس کی سابقہ سالوں کی زکوۃ بھی ادا کرنی ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

11 شعبان شریف 1443ھ/15 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# فقیر شرعی کون

**سوال:** فقیر شرعی کسے کہتے ہیں؟

User Id : M.Hussnain

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

شرعی فقیر وہ ہے جس کے پاس 52.5 تولہ (612.36 گرام) چاندی یا اسکی مالیت کے برابر حاجتِ اصلیہ سے زائد کسی بھی قسم کا مالِ نامی یا مال غیر نامی نہ ہو۔ سونا، چاندی، کرنسی، پرائز بانڈز، سائمہ جانور اور مال تجارت کو مال نامی کہتے ہیں۔ ان کے علاوہ دیگر اموال کو مال غیر نامی کہتے ہیں۔



واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

14 ذوالقعدہ 1443ھ/14 جون 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## شرعی فقیر کسے کہتے ہیں

**سوال:** شرعی فقیر کسے کہتے ہیں؟

User ID:Saiyed Imran

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

فقیر شرعی وہ ہے کہ جس کی ملکیت میں ساڑھے باون (52.5) تولہ چاندی یا اس کی مالیت کے برابر حاجت اصلیہ سے زائد کسی بھی قسم کا مال نہ ہو اسی طرح حاجت سے زائد گھر کی چیزیں جیسے ٹی وی، ڈش، شوقیہ موبائل ولیپ ٹاپ، ڈیکوریشن پیس وغیرہ بھی نہ ہوں۔

بہار شریعت میں ہے: شرعی فقیر وہ ہے کہ جس کے پاس کچھ نہ کچھ ہو مگر اتنا نہ ہو کہ نِصاب کو پہنچ جائے۔ یا نِصاب کی مقدار تو ہو مگر اس کی حاجتِ اَصلِیَّہ (یعنی ضَروریاتِ زندگی) میں گھرا ہوا ہو۔ اِسی طرح اگر مَقروض ہے اور قَرضہ نکالنے کے بعد نِصاب باقی نہ رہے تو فقیر ہے اگرچہ اس کے پاس ایک تو کیا کئی نِصابیں ہوں۔

(رَدُّالمُحتَار ج ۳ ص ۳۳۳، بہار شریعت، ج ۱، مسئلہ نمبر ۲، حصہ ۵ ص ۹۲۴ بتصرف)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

26 شعبان شریف 1443ھ/30 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## زکوٰۃ کسے دی جائے

**سوال:** اگر ایک فیملی صاحبِ نصاب نہیں ہے مگر اُنکے پاس ضروریاتِ زندگی ہیں اور آمدن بھی مناسب ہے تو وہ زکوۃ کے مستحق ہو سکتے ہیں؟

User ID:Aamira Ali

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جس کے پاس 52.5 تولہ (612.36 گرام) چاندی یا اسکی مالیت کے برابر حاجتِ اصلیہ سے زائد کسی بھی قسم کا مالِ نامی یا مال غیر نامی نہ ہو اسے شرعی فقیر کہتے ہیں۔ ایسا شخص اگر ہاشمی نہ ہو تو اسے زکوٰۃ دے سکتے ہیں۔ ہاشمی سے مراد حضرت عباس بن عبد المطلب، حضرت حارث بن عبد المطلب، حضرت مولا علی، حضرت جعفر اور حضرت عقیل رضی اللہ عنھم کی اولادیں ہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

16 رجب شریف 1443ھ/18 فروری 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## 5 لاکھ روپے کی زکوٰۃ

**سوال:** میرے پاس 5 لاکھ انڈین روپے ہیں، ان پر کتنی زکوٰۃ ہوگی؟

User ID:Md Irshad

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

یہ 5 لاکھ روپے اگر حاجت اصلیہ سے زائد ہیں اور آپ پر کوئی قرض نہیں ہے تو زکوٰۃ کا سال پورا ہونے پر ان میں سے ساڑھے بارہ ہزار (12500) روپے بطور زکوٰۃ ادا کرنے ہوں گے۔



واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

06 شعبان شریف 1443ھ / 10 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## گائے یا مچھلی بیچنے کی نیت سے خریدی تو زکوۃ کا حکم

**سوال:** گائے یا مچھلی کو اس نیت سے خریدا کہ ایک سال پال کر بیچ دوں گا، اس کی زکوٰۃ دینی ہو گی؟

**User ID:Hafiz Rahi Madani**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر یہ گائے یا مچھلی تنہا یا دیگر اموالِ زکوۃ سے مل کر نصاب کو پہنچے تو سال پورا ہونے پر اس کی زکوٰۃ ادا کرنا فرض ہو گی۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

12 رمضان شریف 1443ھ/14 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کمیٹی کی رقم پر زکوۃ کا حکم؟

**سوال:** اگر کمیٹی کی رقم نصاب کو پہنچتی ہو اور سال گزرنے سے پہلے ہمیں مل جائے تو کیا اس پر زکوۃ فرض ہو گی؟

User ID:Yousuf Qadri

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

کمیٹی نکلی ہو یا نہیں اگر کمیٹی میں جمع شدہ رقم تنہا یا دیگر اموالِ زکوۃ کے ساتھ ملکر نصاب تک پہنچتی ہے تو زکوۃ فرض ہوتی ہے، پھر اگر کمیٹی نکل آئے تو جتنی قسطیں باقی ہیں وہ مائنس کر دیں گے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

26 رمضان شریف 1443ھ/28 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## زکوٰۃ کتنی مالیت پر؟

**سوال:** مفتی صاحب کی بارگاہ میں عرض ہے کہ زکوٰۃ کتنی مالیت پر واجب ہو گی؟

User ID:Arbaz Qadri

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

زکوٰۃ ساڑھے سات تولے سونا یا ساڑھے باون تولہ چاندی یا اتنی چاندی کی کی مالیت کے برابر رقم یا مال تجارت پر واجب ہوتی ہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

02 رمضان شریف 1443ھ/04 اپریل 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## ایک دینار کا ہندوستانی وزن

**سوال:** ایک دینار کا ہندوستانی وزن کتنا ہو گا؟

**User ID:Khushtar Jamaee**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بیس دینار سونے کا grams کے اعتبار سے وزن 87.48 گرام، جبکہ تولے کے حساب سے 7.5 تولے بنتا ہے لہٰذا ایک دینار سونے کا وزن 4.374 گرام یا ساڑھے چار ماشے ہو گا۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 شعبان شریف 1443ھ /20 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔



Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## گھر کی پیداوار پر عشر

**سوال:** گھر کے لان میں موجود سبزی کے پودے اور پھل دار درختوں پر بھی کیا عشر کا حکم لگتا ہے؟

User Id :Fahd Aq

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

گھر یا قبرستان میں جو پیداوار ہو، اس میں عشر واجب نہیں ہوتا۔ فتاوی شامی میں ہے: ولا شئ فی دار و مقبرۃ یعنی گھر یا قبرستان میں جو پیداوار ہو، اس میں کوئی عشر نہیں۔

(الدرالمختار، کتاب الزکوۃ، مطلب مھم فی حکم اراضی مصر والشام السلطانیۃ، ج۳، ص ۳۲۰)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

25 جمادی الاخری 1443ھ/29 جنوری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔







# نکاح، محرمات و پردہ کا بیان




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## سوتیلی بیٹی سے پردے کا حکم

**سوال:** کیا سوتیلی بیٹی سے پردہ ہے؟

User ID:Muhammad Shoaib Raza Attari

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

سوتیلی بیٹی سے پردہ شرعا واجب تو نہیں ہے لیکن کرنا چاہے تو منع بھی نہیں، خصوصا جوان ہو تو پردہ کرنا ہی مناسب ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں: جن سے نِکاح ہمیشہ کو حرام ہے کبھی حلال نہیں ہو سکتا مگر وجہِ حُرمت عِلاقۂ نَسَب (خُونی رشتہ) نہیں بلکہ عِلاقۂ رَضاعت (یعنی دودھ کا رشتہ) ہے ۔۔۔ یا عِلاقۂ صِہر (سُسرالی رشتہ) ہو۔۔۔ ان سب سے نہ پردہ واجِب ہے نہ نادُرُست ہے، (یعنی ان سے پردہ) کرنا نہ کرنا دونوں جائز، **اور بحالتِ جوانی یا اِحتِمالِ فتنہ (یعنی فتنے کے اِمکان میں) پردہ کرنا ہی مناسِب۔**

(فتاوی رضویہ ج ۲۲ ص ۲۳۵)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

30 رجب شریف 1443ھ/04 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔


Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## تجدید نکاح کا طریقہ

**سوال:** تجدید نکاح کیا ہے اور کیسے کیا جاتا ہے؟

**User ID:Qaari Ghulam Abbas**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

تجدید نکاح کا معنٰی ہے: "دوبارہ نکاح کرنا۔" اگر کسی سے ایسا عمل سرزد ہوا جس سے ایمان ضائع ہو گیا ہو تو اس صورت میں **تجدید نکاح لازم** ہے۔ تجدید نکاح کا طریقہ یہ بھی ہو سکتا ہے کہ گواہوں کی موجودَگی میں مرد **اِیجاب** کرے یعنی عورت سے کہے: **میں نے (مثلاً) 4100 پاکستانی روپے مہر کے بدلے آپ سے نکاح کیا۔** عورَت کہے: **میں نے قَبول کیا۔** نکاح ہو گیا۔ مہر کی کم از کم مقدار دس درہم یعنی دو تولہ ساڑھے سات ماشہ چاندی یا اُس کی رقم ہے۔

بوقتِ نِکاح بطورِ گواہ کم از کم دو مَرد مسلمان یا ایک مَرد مسلمان اور دو مسلمان عورَتوں کا حاضِر ہونا لازِمی ہے۔ خُطبۂ نکاح شَرط نہیں بلکہ مُسْتَحَب ہے۔ خُطبہ یاد نہ ہو تو اَعُوذُ بِاللہ اور بِسمِ اللہ شریف کے بعد سورۂ فاتِحہ بھی پڑھ سکتے ہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

20 شعبان شریف 1443ھ/24 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چندے کی رقم بچ جائے تو حکم

**سوال: سکول کے بچوں اور اساتذہ سے جشنِ عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی مد میں اکٹھی کی گئی رقم اگر بچ جائے تو کہاں خرچ کی جائے؟**

User Id : **Muhammad Azeem Jarral**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مذکورہ صورت میں اگر چندہ دینے والے سب بالغ ہوں اور معلوم ہو کہ کس کس نے کتنا چندہ دیا تھا تو بچی ہوئی رقم اُنہیں کو اُن کے چندے کی پرسنٹیج کے حساب سے لوٹانی ضَروری ہے، یا وہ جس کام میں خرچ کرنے کی اجازت دیں اس کام میں خرچ کر لی جائے۔ اُن کی اجازت کے بِغیر کسی دوسرے مَصرف میں اِستِعمال کرنا جائز نہیں۔ اگر چندہ دینے والے معلوم نہ ہوں تو جس کام کے لئے چندہ دینے والوں نے دیا تھا اسی طرح کے کام میں صَرف کریں۔ اگر اس طرح کا کوئی دوسرا کام نہ پائیں تو فقراء پر صدقہ کر دیں۔

نوٹ: **نابالغ بچہ اپنی ذاتی رقم سے چندہ نہیں دے سکتا اور اس سے لینا بھی جائز نہیں۔** اگر نابالغ بچوں سے بھی چندہ لیا گیا ہے تو دارالافتا اہلسنت میں مکمل تفصیل بتا کر شرعی حکم معلوم کر لیا جائے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

22 ربیع الآخر 1443ھ/28نومبر 2021ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## قسم توڑنے کا کفارہ

**سوال:** قسم توڑنے کا کفارہ کیا ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

قسم کا کفارہ ❀ غلام آزاد کرنا ❀ یا دس مسکینوں کو دونوں وقت پیٹ بھر کر کھانا کھلانا ❀ یا ان کو مُتَوسِّط درجے کے کپڑے پہنانا ہے۔ یہ اختیار ہے کہ ان تین باتوں میں سے جو چاہے کرے۔ جن مساکین کو صبح کے وقت کھلایا انھیں کو شام کے وقت بھی کھلائے۔

❀ اگر غلام آزاد کرنے یا دس مسکین کو کھانا یا کپڑے دینے پر قادر نہ ہو تو پے در پے (یعنی لگاتار) تین روزے رکھے۔

(بہارشریعت،2/305،308، حصہ:9 ملتقطا)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

04رجب شریف1443ھ/06فروری2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کیا ہر طرح کی قسم پر کفارہ ہے

**سوال:** کیا ہر طرح کی قسم پر کفارہ ہوتا ہے؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

کفارہ صرف یمین منعقدہ میں ہوتا ہے۔ اسکی تفصیل یہ ہے کہ قسم کی تین اقسام ہیں:

(1) یمینِ لغو، (2) یمینِ غموس، (3) یمینِ منعقدہ۔ ان تینوں کی تعریف اور حکم درج ذیل ہے:

**یمین لغو** یہ ہے کہ کسی گزرے ہوئے یا موجودہ معاملے پر اپنے خیال میں، غلط فہمی کی وجہ سے صحیح جان کر قسم کھائے اور در حقیقت وہ بات اس کے خلاف (یعنی الٹ) ہو۔ **یہ معاف ہے اور اس پر کفّارہ نہیں۔** **یمین غموس** یہ ہے کہ کسی گزرے ہوئے یا موجودہ معاملے پر جان بوجھ کر جھوٹی قسم کھائے۔ **یمین غموس کھانے والا سخت گنہگار ہوا، اِستِغفار و توبہ فرض ہے مگر کَفّارہ لازم نہیں۔** **یمین منعقدہ** یہ ہے کہ مُستَقبِل میں کسی کام کے کرنے یا نہ کرنے کی قسم کھائی۔ **یمینِ مُنعَقِدَہ میں اگر قسم توڑے گا کفّارہ دینا پڑے گا اور بعض صورتوں میں گنہگار بھی ہوگا۔**

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

04 رجب شریف 1443ھ / 06 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## ہمبستری کے وقت باتیں کرنا کیسا

**سوال:** ہمبستری کے وقت باتیں کرنا کیسا ہے؟

**User Id : Hafiz Saifullah Saifullah**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

ہمبستری کے وقت باتیں نہیں کرنی چاہئیں۔ حضرت سیدنا قبیصہ بن ذوہیب رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں کہ: "جماع کے وقت زیادہ گفتگو نہ کرو کہ اس سے (بچے کے) گونگا یا توتلا ہونے کا خطرہ ہے۔"

(کنز العمال: کتاب النکاح، باب محظورات المباشرۃ، ج ۱۶، ص ۱۵۱، الحدیث ۴۴۸۹۳)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

20 جمادی الاخریٰ 1443ھ/24 جنوری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چند جانوروں اور پرندوں کی حلت وحرمت

**سوال:** طوطا، مینا یعنی لالی، مور، فاختہ، زرافہ اور عام چڑیا جیسی دیگر رنگ برنگی چڑیاں ان کا حلت وحرمت کا کیا حکم ہے؟

**User Id :Ghulam Murtaza**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

طوطا، لالی، مور، فاختہ، رنگ برنگی چڑیاں حلال پرندے ہیں، نیز زرافہ حلال جانور ہے۔ شرعی طور پر ذبح کرنے کے بعد ان کا گوشت کھانا جائز ہے۔

(ماخوذ از الاشباہ والنظائر وفتاوی عالمگیری وفتاوی نوریہ)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

06 رجب شریف 1443ھ/08 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## نورنامہ پڑھنا کیسا

**سوال:** کیا نورنامہ پڑھ سکتے ہیں اور اس کا ایصال ثواب کرسکتے ہیں؟

User ID:Muhammad Ajaz Attari

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اعلیٰ حضرت امام اہلسنت امام احمد رضا خان رحمۃ اللہ علیہ لکھتے ہیں: ہندی زبان میں لکھا ہوا رسالہ جو نورنامہ کے نام سے مشہور ہے، **اس کی روایت بے اصل ہے اس کو پڑھنا جائز نہیں ہے،** اس لئے کہ اس میں ثواب کی جگہ پر اور دعاؤں پر مطبعوں میں جو اسنادی روایتیں لکھتے ہیں وہ اکثر بے اصل ہیں۔ (فتاویٰ رضویہ، جلد26، صفحہ610، رضا فاؤنڈیشن لاہور)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

19 رجب شریف 1443ھ/21 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بالوں پر سیاہ رنگ لگانا

**سوال:** میرے بال چھوٹی عمر میں ہی سفید ہو گئے تھے، کیا میں بالوں پر کالا رنگ لگا سکتا ہوں؟

User ID:Mohammad Faisal Khan

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

خواہ چھوٹی عمر میں بال سفید ہوں یا بڑی عمر میں، بالوں پر سیاہ خضاب لگانا جائز نہیں ہے، پیارے آقا صلی اللہ علیہ وآلہ واصحابہ وسلم نے اس سے سختی سے منع فرمایا ہے۔ فرمایا: "آخری زمانے میں ایسے لوگ ہوں گے جو کبوتروں کے سینوں جیسا سیاہ خضاب لگائیں گے۔ **وہ لوگ جنت کی خوشبو تک نہ سونگھ سکیں گے۔**"

(سنن ابی داؤد، کتاب الترجل، باب ماجاء فی خضاب السواد، الحدیث: ۴۲۱۲، ص ۱۵۲۹)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

27رجب شریف1443ھ/01مارچ2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جانور کے پھیپھڑے کھانا کیسا؟

**سوال:** جانوروں کے پھیپھڑے کھانا کیسا ہے؟

**User ID:Farhan Safdar**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوہاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حلال جانور کو شرعی طریقے سے ذبح کر لیا جائے تو اس کے پھیپھڑے کھانا جائز ہے، کیونکہ جانور میں جن چیزوں کو حرام یا مکروہ قرار دیا گیا ہے ان میں پھیپھڑے شامل نہیں ہیں۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

30رجب شریف1443ھ/04مارچ2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جھینگا اور شتر مرغ کھانا کیسا

**سوال:** جھینگا اور شتر مرغ کھانا کیسا؟

**User ID:** حیافاطمہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

جھینگا کھانا جائز ہے مگر بچنا افضل ہے۔

(ماخوذ از فتاویٰ رضویہ، جلد 20، صفحہ 339، رضا فاؤنڈیشن لاہور)

شتر مرغ حلال جانور ہے۔ اگر اسے شرعی طریقے سے ذبح کر لیا جائے تو کھانا جائز ہے۔

(ماخوذ از تفسیرات احمدیہ، الانعام، تحت الآیۃ: ۱۴۶، ص ۴۰۵-۴۰۴)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

02 شعبان شریف 1443ھ/06 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## چار ماشہ سے زائد انگوٹھی

**سوال:** چار ماشہ سے زیادہ چاندی کی انگوٹھی پہننا کیسا ہے؟

**User ID:Tanveer Ahmed**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

انگوٹھی چار ماشہ سے زائد ہو لیکن ساڑھے چار ماشے سے کم ہو تو مرد کے لیے جائز ہے، لیکن ساڑھے چار ماشہ (4 گرام 374 ملی گرام) یا اس سے زیادہ ہو تو ناجائز۔ عورت ہر وزن کی سونے چاندی کی انگوٹھی پہن سکتی ہے۔

بہار شریعت میں ہے: مرد کو زیور پہننا مطلقاً حرام ہے، صرف چاندی کی ایک انگوٹھی جائز ہے جو وزن میں (نگینے کے علاوہ) ایک مثقال یعنی ساڑھے چار ماشہ سے کم ہو۔ (بہار شریعت، ج ۲، حصہ ۱۶، ص ۴۹، مکتبۃ المدینہ کراچی)

جنتی زیور میں ہے: عورتیں سونے چاندی کی ہر قسم کی انگوٹھیاں چھلے اور ہر قسم کے زیورات پہن سکتی ہیں۔ (جنتی زیور، ص 406، مکتبۃ المدینہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

11 شعبان شریف 1443ھ/15 مارچ 2022ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بینک کی نوکری کرنا کیسا؟

**سوال:** کیا بینک کی نوکری کرنا جائز ہے؟

User ID:Mer N B

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

بینک کی ایسی ملازمت جس میں سود لینا دینا، لکھنا پڑھنا، سود پر گواہ بننا، سود کا مشورہ دینا یا کسی طرح کا سود کے متعلق کام ہو جیسے کیشئر، اکاؤنٹینٹ، مینیجر وغیرہ کی نوکری تو ایسی نوکری ناجائز و حرام ہے کیونکہ یہ سارے کام حرام ہیں اور حرام کام کی معاونت اور حرام کام پر اجارہ بھی ناجائز و حرام ہے اور بینک کی جس ملازمت میں سود کے متعلق کام نہ کرنا پڑے جیسے چپڑاسی، سیکورٹی گارڈ، الیکٹریشن اور ڈرائیور وغیرہ کی نوکری تو ایسی نوکری جائز ہے۔

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

27شعبان شریف1443ھ/31مارچ2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## عقیقے کا گوشت ماں باپ کھاسکتے ہیں

**سوال:** کیا عقیقے کا گوشت بچے کے ماں باپ کھاسکتے ہیں؟

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

جی ہاں عقیقے کا گوشت بچے کے ماں باپ بھی کھاسکتے ہیں۔

شیخ طریقت امیر اہلسنت مولانا محمد الیاس عطار قادری دامت برکاتھم العالیہ اپنے رسالے عقیقے کے بارے میں سوال جواب میں فرماتے ہیں: ”یہ جو مشہور ہے کہ والِدَین نہیں کھاسکتے یہ غَلَط بات ہے۔ماں باپ، دادادادی، نانانانی وغیرہ سبھی مسلمان کھاسکتے ہیں۔“

(عقیقے کے بارے میں سوال جواب، صفحہ 16، مکتبۃ المدینہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

23 جمادی الاخریٰ 1443ھ/27 جنوری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## بیل میں عقیقے کے حصے

**سوال:** کیا عقیقہ میں بکرے کے بجائے بیل سے عقیقہ کیا جا سکتا ہے اور بیل سے کتنے عقیقہ ہو سکتے ہیں؟

User ID:Shoaib Akhtat

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

اگر جانور قربانی کی شرائِط کے مطابِق ہو تو بیل گائے وغیرہ سے بھی عقیقہ کیا جا سکتا ہے۔ نیز جس طرح ایک بڑے جانور میں سات حصے ہو سکتے ہیں اسی طرح اس میں سات عقیقے بھی ہو سکتے ہیں۔ (عقیقے کے بارے میں سوال جواب صفحہ 10، 11، مکتبۃ المدینہ کراچی)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

24 رجب شریف 1443ھ/26 فروری 2022ء

**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**




نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Website: www.arqfacademy.com

Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy

Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ

فون نمبر: 00923471992267




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## وحشی جانور کونسا ہوتا ہے

**سوال:** وحشی جانور سے کیا مراد ہے؟

User Id :Ghulam Murtaza

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

وحشی سے مراد لوگوں سے متنفر اور انسانوں سے الگ رہنے والا وہ جانور ہے جس کی پیدائش و پرورش جنگل میں ہو۔

(مرآۃ المناجیح جلد4، صفحہ306، جلد5، صفحہ242)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

06رجب شریف1443ھ/08فروری2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## کیا شہوت سے چھونا عین زنا ہے؟

**سوال:** کیا شہوت سے چھونا بھی عین زنا کہلائے گا؟

User ID:**Muhammad Ali**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

غیر محرم کو شہوت سے چھونے دیکھنے کو مجازی طور پر زنا فرمایا گیا ہے۔

فتح الباری میں ہے: إطلاق الزنا على اللمس والنظر وغيرهما بطريق المجاز؛ لأن كل ذلك من مقدماته۔ یعنی چھونے اور دیکھنے پر زنا کا اطلاق مجازی طور پر ہے کیونکہ ان سب سے زنا کی ابتدا ہوتی ہے۔

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

16 ربیع الآخر 1443ھ/22نومبر 2021ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دار الافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔





Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267


# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## صفائی نصف ایمان کا مطلب

**سوال:** صفائی نصف ایمان ہے تو نصف ایمان سے کیا مراد ہے؟

**Id Name : Tabrez Ahmad Qadiri**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

**علامہ اَبُوزَکَرِیَّا یَحْیٰی بِنْ شَرَف نَوَوِی** رَحْمَۃُ اللہِ عَلَیْہِ اس حدیث پاک کی شرح بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں:

**"طہارت نصف ایمان ہے"** کا ایک معنی یہ ہے کہ **طہارت** کا اجر بڑھ کر نصف ایمان تک پہنچ جاتا ہے۔ **دوسرا معنی** یہ ہے کہ جس طرح ایمان لانے سے سابقہ تمام گناہ مِٹ جاتے ہیں، اِسی طرح وضو سے بھی مسلمان کے سابقہ گناہ مِٹ جاتے ہیں لیکن ایمان کے بغیر وضو نہیں ہوتا اس لئے فرمایا: **"طہارت نصف ایمان ہے۔"**

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

15 ربیع الآخر 1443ھ/21 نومبر 2021ء




**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## آقا صلی اللہ علیہ وسلم کا استغفار کرنا

**سوال:** ایک حدیث پاک میں ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم دن میں 70 بار توبہ کرتے تھے، اسکی تھوڑی وضاحت فرمادیں کہ مطلب کس طرح توبہ کرتے تھے؟

**User Id : Farman Ali**

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوهاب اللهم هداية الحق والصواب

توبہ واستغفار روزے نماز کی طرح عبادت بھی ہے، اسی لیے حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم اس پر عامل تھے یا یہ عمل ہم گناہگاروں کی تعلیم کے لئے ہے۔ ورنہ حضور انور صلی اللہ تعالیٰ علیہ وآلہٖ وسلم معصوم ہیں گناہ آپ کے قریب بھی نہیں آتا۔

(مرأۃ المناجیح، ج ۳، ص ۳۵۳)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

07 رجب شریف 1443ھ/09 فروری 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔




Youtube: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Website: www.arqfacademy.com
Facebook Page: Al Raza Quran o Fiqh Academy
Facebook Group: Fiqhi Group فقہی گروپ
فون نمبر: 00923471992267

# الرضا قرآن وفقہ اکیڈمی آن لائن

## جنت میں علمائے کرام کی ضرورت

**سوال:** کیا جنت میں بھی علمائے کرام کی ضرورت ہو گی؟

User ID:Waqar Ahmed Lakho

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملك الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

مرقاۃ المفاتیح شرح مشکاۃ میں ہے: جنّت کے بعض وقت دوسرے وقتوں سے افضل ہوں گے جسے علمائے دِین ہی پہچانیں گے۔ اس افضل وقت کا نام جمعہ ہو گا۔ جنّتی لوگ علمائے کرام سے وہ وقت معلوم کرکے اس بازار میں جایا کریں گے۔ وہاں ان سے اللہ پاک فرمائے گا جو چاہو مانگو، یہ لوگ علماء سے پوچھ کر مانگیں گے۔ اس سے علمائے کرام کی شان معلوم ہوئی کہ دنیا کی طرح جنت میں بھی جنّتیوں کو علمائے کرام کی ضرورت ہو گی۔ (مرقاۃ المفاتیح، ج9، ص585، تحت الحدیث:5618، مرأۃ المناجیح، ج7، ص481)

واللہ اعلم عزوجل و رسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

**مولانا محمد ایوب بریلوی**

16 رجب شریف 1443ھ/18 فروری 2022ء

**فقہی گروپ کے مختصر جوابات**




نوٹ: تفصیلی فتویٰ کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

## حضرت ام ہانی کون تھیں؟

**سوال:** حضرت ام ہانی کون تھیں؟

User ID: آصف حسن عطاری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الجواب بعون الملک الوھاب اللھم ھدایۃ الحق والصواب

حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا کا نام فاختہ یا عائلہ ہے، حضرت سیدنا علی المرتضٰی کرم اللہ تعالی وجھہ الکریم کی بہن اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی چچا زاد ہیں۔ انہی کے گھر سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو معراج ہوئی۔ (مرآۃ المناجیح، جلد صفحہ 555، ضیاء القرآن لاہور)

واللہ اعلم عزوجل ورسولہ اعلم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم

کتبـــــــــــــــــــــــــــــــــــــــہ

مولانا محمد ایوب بریلوی

27 رجب شریف 1443ھ/01 مارچ 2022ء




فقہی گروپ کے مختصر جوابات

نوٹ: تفصیلی فتوی کے لیے دارالافتاء اہل سنت سے رابطہ کریں۔

